آیات نمبر 20 تا 29 میں مسلمانوں کو ہدایت کہ اللہ اور رسول ﷺ کی اطاعت کرو اور یہود کی طرح نافرمانی مت کرو۔ اللہ کے نزدیک عقل سے کام نہ لینے والے لوگ جانوروں سے بدتر ہیں۔ مسلمانوں کو تنبیہ کہ رسول اللہ ﷺ کی دعوت تمہارے لئے روح و قلب کی زندگی ہے اس پر لبیک کہو، تذبذب کا شکار نہ بنو، تم اس ملک میں تھوڑے تھے لیکن اللہ نے تمہیں اپنی تائید و نصرت سے نوازا۔ تمہارے مال اور اولاد تمہارے لئے آزمائش ہیں، اللہ ہی کے پاس اجر عظیم ہے

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ وَ لَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَ اَنْتُمْ
تَسْمَعُوْنَ اے ایمان والو! اللہ اور اس کے رسُول کی اطاعت کرو اور حکم سُننے کے
بعد اس سے سرتابی نہ کرو ﴿۲۰﴾ وَ لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ قَالُوْا سَمِعْنَا وَ هُمْ لَا
يَسْمَعُوْنَ اور تم لوگ ان کی طرح نہ ہو جانا جو کہتے تو یہ ہیں کہ ہم نے سن لیا مگر وہ
سنتے نہیں ﴿۲۱﴾ اِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنْدَ اللّٰهِ الصُّمُّ الْبُكْمُ الَّذِيْنَ لَا
يَعْقِلُوْنَ بے شک اللہ کے نزدیک تمام جانداروں میں بدترین وہ لوگ ہیں جو حق
بات سننے کے لئے بہرے اور گونگے بن گئے ہیں اور اپنی عقل سے کام نہیں لیتے ﴿۲۲﴾
وَ لَوْ عَلِمَ اللّٰهُ فِيْهِمْ خَيْرًا لَّاَسْمَعَهُمْ ؕ اگر اللہ ان میں کوئی بھلائی دیکھتا تو وہ
انہیں ضرور سننے کی توفیق دے دیتا وَ لَوْ اَسْمَعَهُمْ لَتَوَلَّوْا وَّ هُمْ مُّعْرِضُوْنَ
لیکن ان کی تو یہ حالت ہے کہ اگر اللہ انہیں سننے کی توفیق عطا بھی کر دیتا، تو پھر بھی وہ
بے رخی کے ساتھ پیٹھ پھیر جاتے ﴿۲۳﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِيْبُوْا لِلّٰهِ وَ

لِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيْكُمْ ۚ اے ایمان والو! اللہ اور اس کے رسول

کا حکم مانو جب اس کا رسول تمہیں ایسے کام کی دعوت دے جو تمہارے لیے زندگی

بخشنے والا ہو وَ اعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ يَحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَ قَلْبِهٖ وَ اَنَّهٗۤ اِلَيْهِ

تُحْشَرُوْنَ اور یہ جان لو کہ اللہ کا حکم آدمی اور اس کے دل کے ارادوں کے درمیان

حائل ہو جایا کرتا ہے اور یہ بھی یاد رکھو کہ تم سب اسی کے سامنے پیش کئے جاؤ گے اللہ

اور اس کے رسول کا حکم ماننے میں جلدی کرو کہیں ایسا نہ ہو کہ اللہ تمہیں اپنی ہدایت اور توفیق

سے محروم کر دے ﴿۲۴﴾ وَ اتَّقُوْا فِتْنَةً لَّا تُصِيْبَنَّ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْكُمْ

خَآصَّةً ۚ اور ڈرو اس عذاب سے جو اگر نازل ہوا تو تم میں سے صرف گناہگاروں تک

ہی محدود نہ رہے گا وَ اعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ اور جان لو کہ اللہ بہت

سخت سزا دینے والا ہے ﴿۲۵﴾ وَ اذْكُرُوْۤا اِذْ اَنْتُمْ قَلِيْلٌ مُّسْتَضْعَفُوْنَ فِي

الْاَرْضِ تَخَافُوْنَ اَنْ يَّتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ فَاٰوٰىكُمْ وَ اَيَّدَكُمْ بِنَصْرِهٖ وَ

رَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ اے مسلمانو! وہ وقت یاد کرو جب تم

سرزمین مکہ میں تھوڑے تھے اور کمزور سمجھے جاتے تھے اور تم ڈرتے تھے کہ کہیں

طاقتور کفار تمہیں لُوٹ کر قتل نہ کر دیں، پھر اللہ نے تمہیں مدینے میں ٹھکانا دیا اور

اپنی مدد سے تمہیں قوت بخشی اور تمہیں پاکیزہ چیزوں کا رزق عطا کیا تاکہ تم اس کے

شکر گزار بنو ﴿۲۶﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَخُوْنُوا اللّٰهَ وَ الرَّسُوْلَ وَ تَخُوْنُوْۤا

اَمٰنٰتِكُمْ وَ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ اے ایمان والو! جانتے بُوجھتے ہوئے اللہ اور اس کے



رسول (ﷺ) کے ساتھ خیانت نہ کرو اور نہ ہی تم آپس کی امانتوں میں خیانت کرو
﴿۲۷﴾ وَ اعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَ اَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ ۙ وَّ اَنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ
عَظِيْمٌ اور خوب جان لو کہ تمہارے مال اور تمہاری اولاد حقیقت میں تمہاری
آزمائش کا ذریعہ ہیں اور یقیناً اللہ کے پاس اجر دینے کے لیے بہت کچھ ہے لیکن یہ اجر ان
ہی لوگوں کے لئے ہے جو اس آزمائش میں کامیاب قرار پائیں گے ﴿۲۸﴾ رکوع [۳] يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ
اٰمَنُوْٓا اِنْ تَتَّقُوا اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّكُمْ فُرْقَانًا وَّ يُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَ
يَغْفِرْ لَكُمْ ؕ اے ایمان والو! اگر تم اللہ سے ڈرتے رہے تو اللہ تمہیں حق و باطل
میں تمیز کرنے والی بصیرت عطا کر دے گا، تمہارے گناہ تم سے زائل کر دے گا اور
تمہیں بخش دے گا وَ اللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ اور اللہ بڑا ہی فضل کرنے والا
ہے ﴿۲۹﴾